# عربی کی پهلی کتاب

## لمبتدیات

تالیف هیچمدان علی حیدر طباطبائی

مطبع دائرة المعارف سرکار عالی خلد الله ملکه

[illegible]

سنه ۱۳۱۵ هجری

حیدرآباد دکن

﴾ بسم الله وله الحمد ﴿

هماري زبان پر بعض الفاظ ايسے هين كه هر حالت مين اونكي ايك هي صورت رهتي هے بعض ايسے هين كه حالت كے بدلنے سے اونكے آخر مين تغير هوتا هے

جيسے

| تجرد كي حالت | معمول هونے كي حالت |
| --- | --- |
| زيد آيا | زيد كو مارا |
| كپڑا پهاڑا | كپڑے كو پهاڑا |
| بوندیان آئين | بوندیون كو ديكها |

| | |
|---|---|
| عورتین آئیں | عورتون کوپکارا |
| مرد آئے | مردونکوبلایا |

جن الفاظ کے آخر مین تغیر هوتا رهتا هے اون لفظون کا نام معرب هے اور جو الفاظ هرحالت مین ایک هي صورت پر رهتے هین اونکا نام مبني هے — همارے زبان مین مبنیات بهت هین اور معربات کم هین برخلاف اسکے عربي مین معربات بهت هین اور مبنیات کم

# ضمیرون کا بیان

## (مرفوع متصل ضمیرین)

| | | ایک | دو | جمع |
|---|---|---|---|---|
| غائب | مرد | فَعَلَ | فعلا | فَعلُوا |
| | عورت | فَعَلَتْ | فَعلَتَا | فَعلْنَ |
| حاضر | مرد | فَعلْتَ | فَعلْتُمَا | فَعلْتُم |
| | عورت | فَعلْتِ | ایضا | فَعلْتُنَّ |
| متکلم | مرد وعورت | فَعلْتُ | فَعلْنَا | ایضاً |

( يهه گردان معني سميت ياد كرو )

| ايك | دو | جمع |
|---|---|---|
| نَهَضَ<br>اوٿيا وه | نَهَضَا<br>اوٿيے وه | نَهَضُوا<br>اوٿيے وه |
| نَهَضَتْ<br>اوٿي وه | نَهَضَتَا<br>اوٿيون وه | نَهَضْنَ<br>اوٿيون وه |
| نَهَضْتَ<br>اوٿيا تو | نَهَضْتُمَا<br>اوٿيے تم | نَهَضْتُمْ<br>اوٿيے تم |
| نَهَضْتِ<br>اوٿي تو | نَهَضْتُمَا<br>اوٿيون تم | نَهَضْتُنَّ<br>اوٿيون تم |
| نَهَضْتُ<br>اوٿيا مين اوٿي مين | نَهَضْنَا<br>اوٿيے هم | |

(ان سب لفظون کو اسیطرح گردانو)

| | | |
|---|---|---|
| جَلَسَ | خَرَجَ | ذَهَبَ |
| بیٹھا | نکلا | گیا |
| صَرَخَ | رَقَدَ | هَرَبَ |
| چیخا | سویا | بھاگا |
| رَجَعَ | قَفَزَ | ظَعَنَ |
| پھرا | کودا | روانه هوا |
| سَكَتَ | سَقَطَ | عَثَرَ |
| چپ هوا | گرا | پھسلا |

اوپر والی گردان مین جو حروف سرخی سے لکہے ہوئے هین یهه متصل ضمیرین هین جب انهین علیحده کهتے هین تو اسطرح کهتے هین

| ایك | دو | جمع |
| --- | --- | --- |
| هُوَ<br>اوس نے م | هُمَا<br>اونهون نے م | هُمْ<br>اونهون نے م |
| هِيَ<br>اوس نے ع | ایضاً | هُنَّ<br>اونهون نے ع |
| اَنتَ<br>تو نے م | اَنتُمَا<br>تم نے م | اَنتُم<br>تم نے م |
| اَنتِ<br>تو نے ع | ایضاً | اَنتُنَّ<br>تم نے ع |
| اَنَا<br>مین نے م ع | نَحنُ<br>هم نے م ع | ایضاً |

﴿مثالین﴾

هُوَ ذَهَبَ     اَنَا خَرَجتُ     اَنتُم جَلَستُم

هِيَ هَرَبَتْ　　اَنْتِ رَقَدْتِ　　نَحْنُ رَجَعْنَا

هُمْ سَقَطُوا　　اَنْتَ عَثَرْتَ　　اَنَاصَرَخْتُ

## (ضمیرمتصل کو منفصل کرنیکے مقامات)

### (اول عطف کے مقام مین)

خرج هو وانا — نکلا وه اور مین — اس مین هُو کہنا ضرور هے —

خرجتَ انت وانا — اس مین اَنْت نه کہین توغلط هوگا

خرجتُ انا ثم انت — نکلا مین پہر تو — یهان اَنَا ضرور هے

نهضتْ هي ثم انت — هيَ کو نکال ڈالین تو غلط هو جای

جلستم انتم وهي — یهان انتم نهو تو غلط هو جای

ذهبنا نحن وانت — یهان بے نحن کے صحیح نهین هو سکتا

هربتن انتن ثم انا — انتن هونا واجب هے

(دوسرے استثنا کے مقام میان)

ماذهب الا انت — نہین گیا مگر تو — یعنے الا کے سا تہ
ذهبتَ کہنا صحیح نہو گا

اسیطرح ماذهب الا انا مین ذهب کی جگہہ ذهبت لا نا غلط ہے

اور ماخرج الا انتم کی جگہہ ماخرجتم الا انتم کہنا صحیح نہین

( دو مختلف ضمیرون سے فعل کا تعلق )

جہان انا کے تابع انت یا ہُو ہو تو وہ فعل لائینگے جو انا

سے مناسب ہو جیسے

انا وانتم جلسنا — یہان جلستم غلط ہو گا

انا و ہو نہضنا — یہان نہضوا کہنا غلط ہے

جہان انت کے تابع ہُوَ ہو تو وہ فعل لائینگے جو انتَ کے مناسب ہو

جیسے

انت و ہو جلستما — یہان جلسا غلط ہو گا

انت وهي نهضتما — یہان نہضتا غلط ہوگا

(مفعول بہ کی ضمیرین)

| بَعَثَهُمْ<br>بہیجا اونکو م | بَعَثَهُمَا<br>بہیجا اونکو م | بَعَثَهُ<br>بہیجا اوسکو م |
|---|---|---|
| بَعَثَهُنَّ<br>بہیجا اونکو | ایضا | بَعَثَهَا<br>بہیجا اوسکو ع |
| بَعَثَكُمْ<br>بہیجا تم کو م | بَعَثَكُمَا<br>بہیجا تمکو م | بَعَثَكَ<br>بہیجا تجہکو م |
| بَعَثَكُنَّ<br>بہیجا تمکو ع | ایضا | بَعَثَكِ<br>بہیجا تجہکو ع |
| فقط | بَعَثَنَا<br>بہیجا ہمکو م ع | بَعَثَنِي<br>بہیجا مجہکو م ع |

(ضمیمہ)

(یہہ سب افعال اس گردان پر گردانو)

ضَرَبَ — مارا
زَجَرَ — گھرکا
مَنَحَ — دیا

قَتَلَ — قتل کیا
کَسَرَ — توڑا
طَرَدَ — ہنکایا

سلب — چھینا
بلغ — معلوم ہوا

(مثالیں)

انا قتلنهم — هُنَّ ضربنَنی — انت ضربتنا

انتِ قتلتِها — انتن زجرتنها — نحن ضربنا هن

هي كسرتهٗ — هما قتلاكَ — هم قتلوكِ

هو طرد كم — انتم طردتموها — انتما زجرتمانی

هي طرد تكنّ — هو قتلكما

(فائده)

یه غور کرو که اگر نهض یا جلس کو بعثه کي گردان پر
گردانین تومثلا نهضه یا جلسهم وغیره کے کچه معنے هی
نهین بن پڑتے — اس سے سمجهنا چاهئے که بعض فعل ایسے
بهی هوتے هین که اس گردان پر نهین آتے — اون کو لازم
کهتے هین اور جو فعل که اس گردان پر آسکتے هین اونکو
متعدی کهتے هین — اور اونکے ساته جو ضمیر بن هین وه
مفعول به کهلاتی هین غرض جو فعل مفعول به کو
چاهے وه متعدي هی اور جو نه چاهے وه لازم هی

(مفعول به کي ضمیرون پر لفظ ایّا کهان)

(کهان بڑهاتے هین)

(أ) بعثه کي گردان مین اگر بعث اور هُ کے درمیان
مین الاَّ کو لاینگے تو هُ کو ایّاهُ کهین گے

جیسے انا ما بعثتُ الا ایاہُ

هي ما ضربتْ الا ایاكِ

(۲) یابعث سے ہ ُ وغیرہ کو پہلے لا ناچاہین جب بھی ایّاہ کہین گے جیسے

ایّاہ بعثتُ اوسی کو بہیجا مین نے

ایّاہم ضربتُ اونہین کومارا مین نے

ایّاکما طردتُ تمہین کونکالا مین نے

ایایَ قتلتم مجہی کو قتل کیا تم نے۔ (اس مین سے نون کونکال ڈالتے ہین) .

(۳) یاجہان (ہ) کے بعد پہر (ہ) لا ناپڑے تووہان بہی ایّاہ کہنا چاہئے جیسے

سلبتُہ ایّاہ چہینی مین نے اوس سے وہ شے

منحتُہا ایاہ دی مین نے اوسکو وہ شے

(۴) بلکہ منعتینہ کے بدلے بھی منعتني اياہ اور سلبتکہ کے بدلے سلبتك اياہ کہتے ہین —

(تنبیہ)

یہان سلب اور منع کے ساتھہ دو دو مفعول بہ ہین یاد رکھو ایسے بہت سے فعل آئین گے جنکے دو مفعول بہ ہوتے ہین —

(فائدہ)

انہین ضمیرون پر اِنَّ اَنَّ کاَنَّ لکنَّ لیت لعلَّ بھی آتا ہے جیسے

انکم ضربتمونی — بیشك تم نے

بلغنی انہن قتلنك — معلوم ہوا مجھکو کہ انہون نے

انہ زجرنی لکنیْ مانہضتُ — لیکن مین

لعلہم سلبوك — شاید انہون نے

(فائدہ) انہین ضمیرون پر بِ لِ مِنْ عَنْ فی عَلٰی اِلٰی آتا ہے

ما ذهبتُ به نہین لے گیا مین اسکو

انت ذهبت بہم لے گیا تو اونکو

انہم ما ذہبوا الا بي — وہ نہین لیگئے مگر مجھکو

اني دعوت له — مین نے دعا دي اوسے

نحن دعونا علیہ — ہم نے کوسا اوسے

انا دعوتہ — مین نے بلایا اوسے

انت ظعنتَ عنّي — میرے پاس سے

انت دخلت علیہا — اون پر

انہم ما نظروا الیّ — میري طرف

لعلك غفلت عنہ — اوس سے

ما اتہم عنہ — اوسکے حال کا

فائدہ

اکثر انّه اور کبھی انّها کی ضمیر جو ذکر که اگے آتا ہے اوسی کی طرف پھرتی ہے جیسے

انه ضَرَبتُهَا = بات یه ہے میں نے مارا اوسکو



## اشارات کا بیان

(کہیں ضمیر ہوتی ہے اور اوسکے معنے نہین کہے جاتے)

ذلك ذلکما ذلکم ذلكِ ذلکما ذلکنّ وہ م
تِلكَ تلکما تلکم تلكِ تلکما تلکنّ وہ ع
اولئك اولئکما اولئکم اولئكِ اولئکما اولئکنّ وہ لوگ
هناك هناکما هناکم هناكِ هناکما هناکن وہان

ان سب لفظونمین (ذا — تی — اولآء — هنا)— تو اشارہ کرنیکے لئے ہے—اور كَ — کما — کم — كِ — کما — کنّ

خطاب کے لئے ہے۔ اور لام زائد ہے۔ مثلاً ذٰلِكِ جب کہین گے
جب کہ عورت سے توبات کرتے ہون اور اشارہ مرد کی
طرف کیا ہو جیسے
ذٰلِكِ ضربكِ۔ اوس مرد نے مارا تجھے
اولٰئكما ضربوکما۔ اون لوگون نے مارا تم دونونکو
هناكم جلستم۔ وهان بیٹھے تم
اسیطرح سمجھ لو کہ ایك هي لفظ مین اشارہ بھی ہے۔ خطاب
بھی ہے — پھر اشارہ اور طرف اور خطاب اور کسي سے۔ اور
عربي مین خطاب کی چھ صورتین هین تو ایک ایک اشارہ
کیلئے چھ چھ لفظ چاهئے

(فائدہ)

جب قریب کا اشارہ هوتا ہے تو اکثر (هَا) زیادہ کرتے هین جیسے
هٰذَا یہ مرد۔ هذہ یہ عورت۔ هٰؤلاء یہ لوگ۔ ههنا یهان
(فائدہ) هنا لِكَ کے قیاس پر ثَمّك نهین درست

## موصولات کا بیان

(۱)

اَلَّذِي جو۔م — اَلّذِین جولوگ — اَلّتِي جو۔ع

اَللّاتی جوعورتین

(۲)

الذي والتي وغیرہ کے سری پر جوالف ہے یہ جب درمیان مین آتا ہے تو گرجاتا ہے جیسے

قتلتُمُ الّذي جلس ھٰھنا — انہا قتلَتِ الذی رقد

زجرتمْ التی ھربَتْ — ھذہ ضربتِ التی جلستْ

ھؤلاء ضربُوا الّذین خرجوا

انت وھو ضربتما الذین ھربوا

(فائده)

اسي طرح عربي مين هزارون لفظ هين جسکے سري کا الف گر جاتاهے اور هزارون لفظ هين که اونمين سے الف نهين گرتا جیسےانا انت ان وغیره

(۳)

الذي اور التي وغيره کے سپاتهه فعل کودوطرح سے بولتے هین جیسے

| | |
|---|---|
| انت الذی ضربتَ<br>انت الذی ضرب | دونون کے ایک هی معنے هین |
| انا الذی ضربتُ<br>انا الذی ضرب | ایضاً ایضاً |
| نحن الذین سلبناهم<br>نحن الذین سلبوهم | دونون کے ایک هی معنے هین |

(٢)

ما جو کچھ ۔ مَن جو کوئی جیسے

هذا ما منحتَنی ــ ضربتُ مَن سلبك

(فائدہ)

ما اور من کیا اور کون کے معنی پر بھی آتا ہے

جیسے

ما هذا ۔ من هؤلاء ۔ ما الذی بلغك

منِ الذی ضربك

(فائدہ)

ما پر جب ب ل في وغیرہ آتا ہے تو الف نہیں باقی رہتا

لِمَ جلستِ هنا ۔ فیم قتلتمونی

## ﴿ كنايات كا بيان ﴾

كم كتنا — كذا اور هكذا اتنا ايسا — كيت وذيت ايسا ويسا

مثاليں

كم كتبتَ      نفقتُ كذا      بلغني كيت وذيت

(كتب لكها — نفق خرچ كيا)



## ﴾ظروف کا بیان﴿

متیٰ اور ایّان کب۔ این۔ اور انّی کہان۔ کیفَ کیونکر
حیثُ جہان کہین۔ لمّا اور اذا اور اذ جب۔ قط کبہی۔
کلما جب کبہی — مذ اور منذ جبسے — ریثما جب تک
لدیٰ اور لدن پاس — مع ساتہہ — قبلُ پہلی ہي
بعدُ اب تک۔ اَمسِ کل۔ ربما اکثر

(مثالین)

متی جلستُ لدیہ — کب بیٹہا مین پاس اوسکے
این الذي بعثتَہ — کہان ہے وہ جسے بہیجا تونے
کیف ھربتَ من ھنالکَ — کیونکر بہاگا تو وہان سے
ضربتُہم حیث وجدتُہم۔ مارا مین نے اونکو جہان کہین پایا او نہیں

ما اكلته اذ نهيتني عنه ۔ نہىن كہا يا مىن نے اوسے جب منع كيا تو نے مجھے اوس سے

ما اكلت مذ نهيتني ۔ نہين كہا يا مين نے جب سے منع كيا تو نے

أ ما اكلتَه قطُّ ۔ كيا نهين كہا يا تو نے اوسے كبهى

لمّا عرفته امس قتلتُه جب پہچانا مين نے اوسے كل تو قتل كيا اوسكو

كتبتُ رَيثما جلستُ — كلّما ضربته ضربني

لم ظعنتَ معهم — انا عرفتهم قبل

نحن ما عرفناها بعد — انها ظعنت امس

ربما كتبتُ كما كتبتم — جلستُ حيث هو جلس

مَنِ التى جلستْ لديك — هؤلاء اكلوا معي

انهم جلسوا الذى — انّي لك هذا

(فائده)

ما مَن کَم متي اَيّان اين اني کيف جب استفهام کي معنی مين هون تو (هل) اور (اَ) کی طرح انکا بهي شروع کلام مين لانا ضرورهوجاتا هے

(فائده)

محاوره هے که کيف کے بعد خالي انا اور انت وغيره کهه دیتے هين اور بات کو نا تمام چهوڑ دیتے هين جیسے

هو ما ضربني فکيف انا

او سنے نهين مارا مجهے تو کیونکر مين (مارون)

اذا انا مانهضت فکيف انت

جب مين نهين اوٹها تو کیونکر تو (اوٹهے گا)

(عربی بناؤ)

کیا کہا یا تم نے — کون روانه هوا کل — کہان بیٹها تو

کب اوٹھے تم — کیون بیٹھی تو یہان — کیونکر نکلین تم وہانسے
کون بیٹھا پاس تیرے — نہین پلٹے تم جبسے گئے تم
نہین کہا یا ھ، نے جب تک لکہا تم نے — نہین بہاگا مین کبھی
اکثر بیٹھا مین اور لکہا مین نے — کیا نہین پہچانا تو نے مجھے
کیون بہاگا تو جب سو یا ہین



## ﴿ماضی کا بیان﴾

ماضی کی گردان فعل فعلا فعلوا الخ اوپر گزری ــ کئے معنی کے لئے اوسکا استعمال ہوتا ہے

(پہلے معنے)

یہ ہین کے زمانہ گزشتہ مین فعل کا واقع ہونا اوس سے سمجہائی دے جیسے

| عرف | اکل | کتب | بعث | نہض |
| --- | --- | --- | --- | --- |
| پہچانا | کہایا | لکہا | بہیجا | اوٹہا |

(ماضی کے دوسرے معنی)

اِن اور اذا جب ماضی پر آتا ہے توفعل کا وقوع زمانہ آئندہ مین سمجہائی دیتا ہے اور معنی مین (گا) نکلتاہے جیسے

ان کتبتَ عنّي محوته
اگر لکھے گا تو میري طرف سے مٹادونگا اوسکو

اذا اتیتَني ضربتك
جب آئے گا تو میرے پاس مارونگا تجھے

ان سألتموني عنها، قتلتکم
اگر پوچھو گے تم مجھسے اوسکو قتل کرونگا تمہین

ان ذهبتم بهذا منعتُکم عنه
اذا دخلتِ عليّ طردتُكِ عني

(ماضی کے تیسري معنے)

لَوْ، لیت، والاّ کے لانے سے ماضی کے معنے مین (تا) نکلتاہے

لوضربتَني لضربتُك — اگر مارتا تو مجھکو تومارتا مین تجھے

لیتني ذهبتُ هناكَ — کاش مین جاتا وهان

انه خرج اذ طردته والاّ ضربتُه

وہ نکل گیا جب مین نے نکالا اوسے نہین تومین مارتا اوسے

(عربی بناؤ)

جب بیٹھونگا توکہاؤنگا — اگر بیٹھتا مین توکہاتا مین

اگر تو بیٹھتا تومین لکھتا — اگر تو بیٹھے گا تومین لکھونگا

اگر مین پہچانتا اونکو تومارتا اونکو

اگر مین پہچانونگا اونکو تومارونگا اونکو

(ماضی کے چوتھے معنے)

قد ماضی پر جب آتاھے توماضی تمام کے معنے ہوجاتے ہین —

جیسے

قد کتبت — اولئك قد ذهبوا

لکھ چکا مین — وہ لوگ چلے گئے

انہا قد اکلت — اوسنے کہالیا

(ماضي کے پانچوین معنی)

دعا اور ا‌و کوسنے کے مقام پر بھی ماضی کے معنے بدل جاتے هین جیسے

غفره الله — لعنها الله — قتلكَ الله — فقد تُكم — ثكلتكُ

(تنبیه) قط اور ما کو ماضي کےساتھه خصوصیت هے

ماضربتُه قط — ما جلسنا هنالك قط

نهین مارا مین نے اوسے کبھی — نهین بیٹھے هم وهان کبھی

ما قتلوه وما صلبوه

نه قتل کیا اونهون نے اوسے نه سولی دی اوسکو

لیکن جهان اسطرح سے کئی ماضی جمع هوجا ئین وهان (ما) کے بدلے (لا) بھی لاسکتے هین — جیسے

ماضربته ولا زجرته — لامنحتُه ولا سلبته

## فَعِلَ

ماضی کا دوسرا وزن فعِل ہے یعنے عین کے مقابلہ مین جو حرف ہو اوسے زیر ہوتاہے — جیسے

| قدم | علم | سمع | برح | لبث |
|---|---|---|---|---|
| آیا | جانا | سنا | چھوڑا | ٹھیرا |

| لبس | نفد | رکب | تبع |
|---|---|---|---|
| پہنا | ہوچکا | سوار ہوا | پیچھے پیچھے چلا |

| ردف | شھد |
|---|---|
| کسی سوار کے پیچھے بیٹھ لیا | کسی واقعہ کےوقت موجود ہوا |

| صحب | لزم | قبل | لحق به |
|---|---|---|---|
| ساتھ رہا | لازم ہوگیا | مان گیا | جاملا اوس سے |

| لحقه | شمت | حسب | فہم |
|---|---|---|---|
| پکڑ لیا اوسے | طعنہ دیا | سمجہا | سمجہا |

| نضج | حمد | ورث | لثم | اذن |
| --- | --- | --- | --- | --- |
| پك گیا | تعریف کی | وارث ہوا | چوما | حکم دیا |

(مثالیں)

| متی رکبت | من صحبك | اولئك حمدوك |
| --- | --- | --- |
| این لبثوا | ماسمعت | من ورثه |
| مابرحته | انهم تبعونی | قبلت ذالك |
| کیف علمتَ انی کتبتُ ذلك | | قد نفد ما عندی |

(عربی بناؤ)

کون آیا — کب سنا تم نے — کیونکر مانا ہوئے

کہاں آئی تو — کیونکر سوار ہوئے

(فائده)

[illegible] غم اور خوشی اور بیماری وصحت اور رنگ وعیب کے لئے اکثر آیا کرتا ہے جیسے

(۲)

| | | |
|---|---|---|
| اثم | اسف | الف |
| گناہ کیا | افسوس کیا | الفت کي |
| امن | بشع | بھج |
| مطمئن ہوا | بے مزہ ہوا | خوش ہوا |
| ترب | تعب | ثمل |
| خاك میں ملگیا | تهك گیا | نشه مین ہوگیا |
| جرب | جزع | جهل |
| خارش مین بهر گیا | بیتاب ہوگیا | جاهل ہوا |
| حذر | حزن | حمس |
| پرهیز کیا | غمگین ہوگیا | بہادری کی |
| حنث | حنق | خجل |
| قسم کو توڑا | عداوت کی | شرمندہ ہوا |

| | | |
|---|---|---|
| خرب | خرف | خسر |
| ویران هوا | بے عقل هو گیا | نقصان اوٹهایا |
| خشن | درن | دسم |
| کهرکهرا هو گیا | میلا هوا | چکنا هوا |
| دنف | دهش | ذلق |
| دبلا هوا | دهل گیا | تیز هوئی زبان |
| رجح | رحم | رغب فیه |
| نفع اوٹهایا | ترس کهایا | رغبت کی |
| رغب عنه | رغد | سخط |
| رغبت پهیری | آسوده هو گیا | ناراض هوا |
| سغب | سفه | سقم |
| بهوکا هوا | بیوقوفی کی | بیمار هوا |

| | | |
|---|---|---|
| سلم | سمن | سهد |
| بچ گیا | موٹا هوا | بیخواب هوا |
| شبع | شرب | شرق |
| سیر هوا | پیا | اچهو هوا |
| شره | صخب | صعق |
| لالچ کیا | غل مچایا | بے دم هو گیا |
| ضجر | ضحك | ضرس |
| تنگ آیا | هسا | دانت کهٹے هوے |
| طرب | طمع | ظلم |
| خوش هوا | لالچ کیا | تاریك هو گیا |
| عبث | عجب | عجل |
| کهیلا | تعجب کیا | جلدی کیو |

| | | |
|---|---|---|
| عرق | عطب | عطش |
| پسینه آیا اوسے | هلاك هوا | پیاسا هوا |
| عفن | عمه | عنت |
| سڑ گیا | حیران هوا | گناهگار هوا |
| غرث | غرق | غرم |
| بهوکا هوا | ڈوبا | تاوان اوٹهایا |
| غضب | غنج | فرح |
| غصه کیا | ناز وغمزه کیا | خوش هوا |
| فرق | فزع منه | فزع الیه |
| ڈرا | اوس سے ڈرا | پناه مانگی |
| فشل عنه | قنع | کدر |
| بوداپن کیا | قناعت کي | گدلا هوا |

| كسل | كلف به | كمد |
| --- | --- | --- |
| سستی کی | عاشق هوا | غمگین هوا |
| لمث | | لعب |
| کتے نے زبان کو نکال دیا | | کهیلا |
| لهج به | مرح | مرض |
| حرص کی | اترایا | بیمار هوا |
| ندم | نشب فيه | نشف |
| پشیمان هوا | گتھ گیا | پوچھ ڈالا |
| نقه | نكد | نكر |
| ناتوان هو گیا | مصیبت زده هوا | انجان بنا |
| وثق | وجع | وجل |
| بهروسا کیا | دکها | سهم گیا |

| | | |
|---|---|---|
| ورع | ورم | وسخ |
| پرہیزگاری کی | سوجا | میلا ہوا |
| وسع | وعر | وقر |
| گنجایش رکھی | راہ دشوار ہوگئی | کان بہرا ہوگیا |
| وہم | وہِن | ھرم |
| دھوکا کھایا | سست ہوگیا | بوڑھا ہوگیا |
| یبس | یقظ | یئس |
| سوکھا | جاگا | مایوس ہوا |

(مثالیں)

ذلك الذي هَرِمَ وخرف

یہ وہ ہے جو بوڑھا ہوا اور بے عقل ہوگیا

هل نكرتَني وانا عرفتك

کیا نہیں پہچانا تو نے مجھے اور میں نے پہچان لیا تجھکو

اني خجلتُ كما قد خجلتم

مین شرمندہ ہوا جیسا تم شرمندہ ہوے

لِمَ جزعت عليه

کیون بیتاب ہوا تو اوسکے لئے

هَلاّ فزعت اليّ

کیون نہین پناہ لی تونے مجہسے

كم اكلتَ وما شبعت

کتنا کہایا تونے اور سیر نہین ہوا

بلغني ان ندمت على ما اثمتَ

معلوم ہوا مجہکو که پشیمان ہوا تو اس پر جو گناہ کیا تونے

هي التي كافتْ بنا — انهاهرمت ويئست

انا الذي فزع اليك — انا الذي فزعتُ اليك

من هرم خوف — من اثم ندم

من طمع ماشبع قط — من شره سفه

ماعطشت مذ شربتُ

(عربی بناو)

وہ خوش ہوئی اور اترائی — جس نے لالچ کیا پشیمان ہوا

جو پرہیزگاری کریگا خوش ہوگا

جو قناعت کریگا مطمئن ہوگا

کب بیمار ہوے تم — وہ سڑ گیا اوربے مزہ ہوگیا

❋ فَعُلَ ❋

ماضی کا تیسرا وزن فَعُلَ ہے یہہ اکثر خلقی اور فطری باتون کے لئے ہوا کرتا ہے جیسے

| بطؤ | ثقل | حسن |
|---|---|---|
| سست رفتار ہوگیا | بوجھل ہوگیا | حسین ہوگیا |

| | | |
|---|---|---|
| رحب | رعن | سخن |
| کشادہ ہوگیا | مغرور ہوگیا | گرم ہوگیا |
| سمُح | شحُم | صعب |
| سخی ہوگیا | فربہ ہوگیا | دشوار ہوگیا |
| صغر | ضعف | ضمر |
| چھوٹا ہوگیا | کمزور ہوگیا | نازک کمر ہوگیا |
| عجف | عذب | عسر |
| دبلا ہوگیا | پانی میٹھا ہوگیا | مشکل ہوگیا |
| عظُم | عمق | قبح |
| بڑا ہوگیا | گہرا ہوگیا | برا ہوگیا |
| قرب | کبر | کثر |
| قریب آیا | بڑا ہوگیا | بہت ہوگیا |

| کرم | وجز | وقح |
|---|---|---|
| کریم ہوگیا | مختصر ہوگیا | ڈھیٹھ ہوگیا |

( مثالیں )

کیف سمن ذلک — انا سمحت بذلک

اِنّہا وقحت — ہو قرب منی

اِنّہم ضعفوا — صعب علیّ ذلک

( عربی بناؤ )

وہ مغرور ہوگئی — وہ لوگ ڈھیٹھ ہوگئے

تو دبلا ہوا پھر فربہ ہوگیا — کیونکر کمزور ہوگئے تم



## ﴿مضارع کا بیان﴾

| | ایک | دو | جمع |
|---|---|---|---|
| م | یَفْعَلُ | یَفْعَلاَنِ | یَفْعَلُوْنَ |
| ع | تَفْعَلُ | تَفْعَلاَنِ | یَفْعَلْنَ |
| م | ایضاً | ایضاً | تَفْعَلُوْنَ |
| ع | تَفْعَلِیْنَ | ایضاً | تَفْعَلْنَ |
| م وع | اَفْعَلُ | نَفْعَلُ | |

(مضارع ماضی سے بنتا ہے)

ذَہَبَ — گیا  یذہَب — جاتا ہے

ضرب — مارا  یضرِب — مارتا ہے

قرب — پاس آیا  یقرُب — پاس آتا ہے

(ان سبکو گردانو)

| | | |
|---|---|---|
| یفتح | یطرح | یلعق |
| کھولتا ھے | پھیکتا ھے | چاٹتا ھے |
| یبلغ | یطبخ | یلبس |
| پھنچتا ھے | پکاتا ھے | پھنتا ھے |
| یجھد | یسمع | یمنح |
| کوشش کرتا ھے | سنتا ھے | عطا کرتا ھے |
| یضغط | یلغط | یرفع |
| دباتا ھے | شور کرتا ھے | اوٹھاتا ھے |
| یصرع | یمضغ | یلحف |
| پچھاڑتا ھے | چباتا ھے | اوڑھتا ھے |
| یضحک | یعلم | یلحق |
| یلبث | یقدم | ینھض |

| | | |
|---|---|---|
| يمنع | يصرخ | يظعن |
| يعطش | يصحب | يفهم |
| يلعب | يشبع | يفزع |

(مثالين)

اني اعلم مالاتعلمون — كم اعطش ولا اشرب

هولا يلبث اذ يقدم بل ينهض ويظعن

اين تذهبون — مارقدت مذ تصرخ وتلغط

كيف سمعت انهم يظعنون — لم تصرخ ههنا

ان ظعنت فانا اتبعك — هلا تقدم علينا

(عين كو زير)

| | | |
|---|---|---|
| يكذب | ينحت | ينفث |
| جهوٹ بولتا هے | تراشتا هے | پهونكتا هے |

| | | |
|---|---|---|
| ينسج | ينضد | يحفر |
| بنتا هے | ترتيب سے رکهتا هے | کهودتا هے |
| يعثر | يعذر به | يعصر |
| پهسلتا هے | معاف کرتا هے | نچوڑتا هے |
| يقفز | يعرض | يربط |
| کودتا هے | عارض هوتا هے | باندهتا هے |
| يحلف | يصرف | يعرف |
| قسم کهاتا هے | پهيرتا هے | پهچانتا هے |
| ينكر | يندف | يخرق |
| بے رخی کرتا هے | دهنکتا هے | پهاڑتا هے |
| يسرق | يغزل | يحمل |
| چراتا هے | کاتتا هے | لادتا هے |

يشتم | يعزم | يسفك
---|---|---
گالی دیتا ھے | ارادہ کرتا ھے | خون کرتا ھے

يكسب يجلس يضرب يهلك

( مثالين )

اذا اسرقتَ فلمَ تحلف — سيعلم الذين ظلموا كيف يهلكون

انا اعرفه وهو ينكرني — انا لا اعرف منْ انتم

انا نسجتُهُ وانك تخرقه — انتم لا تعرفونني وانا اعرفكم

اني اندف وهؤلاء يغزلون — اذا قدمت عليّ فانا اصرفك

هل قدمتم عليّ ولا تجلسون — نحن لا نجلس لديه

( عین کو پیش )

يكتم | يقفل | يسلب
---|---|---
چھپاتا ھے | پلٹتا ھے | لوٹتا ھے

| | | |
|---|---|---|
| يحلب | يكنس | ينفذ |
| دوهتا هے | جهاڑ و ديتا هے | پار هوجاتا هے |
| يطرد | يكتب | يخرج |
| يسقط | يقتل | |

( مثالين )

انهن لا يكتبن — اني لا اخرج اذهو يطردني
هلاً اذهو يزجرك تضر بينه — اني ربما اطرده و هولا يخرج
انه يضربني وانتم تنظرون — هلا اذ نقد مين هنالا تكتبين
انا لا اكتب كما تكتبين — انهن لايخرجن
انهم يزجرونني — اني اعلم ما تكتبين
هو يعلم ما تكتمون — انا اعرف من يكتبون

(فائده)

انا الذی یقتله = انا الذی اقتله

انتم الذین یقتلونه = انتم الذین تقتلونه

انت التی تقتله = انت التی تقتلینه

(مضارع کے دوسرے معنے)

جسطرح – یذهب کے معنے هین – (جاتا هے) اسیطرح اسکے معنے هین (جائیگا) اور یونهین هر مضارع کے معنے مین (گا) لگاتے هین جیسے

| متی تظعن | این تجلسین |
| --- | --- |
| کب روانه هوگا تو | کهان بیٹهے گی تو |
| کیف تکتبن | ما تاکلون |
| کیونکر لکهو گی تم | کیا کهاو گے تم |

لیکن سین اور سوف اور نون لگانے سے مضارع مین فقط
زمانہ آئندہ کے معنے رہ جاتے ہین

(مثالین)

انا ساضربہ — مین مارونگا اوسے (جلد)

انا سوف اضربہ — مین مارونگا اوسے (تہر کر)

انا اضربنّہ — مین ضرور مارونگا اوسے

(گردان یہ ہے)

| | | |
|---|---|---|
| لَیَکْتُبَنَّ | لَیَکْتُبَانِّ | لَیَکْتُبُنَّ |
| لَتَکْتُبَنَّ | لَتَکْتُبَانِّ | لَتَکْتُبْنَانِّ |
| ایضا | ایضاً | لَتَکْتُبُنَّ |
| لَتَکْتُبِنَّ | ایضاً | لَتَکْتُبْنَانِّ |
| لَاَکْتُبَنَّ | لَنَکْتُبَنَّ | |

(مثالیں)

انی لا ظفنّ معـه — انهم لیضربُنّ من لا یکتب

انہن لیقدمنانّ علینا — انكِ لتحلفِنّ والا ضربتكِ

(تیسرے معنے مضارع کے)

انہا قدمت تضحك — ہنستی ہوی

انہم ہربوا یصرخون — چیختے ہوے

انی ہربت افزعُ — ڈرتاہوا

انہن قدمن یفزعن الی — پناہ مانگتی ہوی

(چوتھے معنے مضارع کے)

عطشتُ فنہضت اشربَ — پینے کو

قدمتُ ھھنا اضربه — مارنے کو اوسے

انہم نہضوا یتبعونی — اپنے پیچھے چلنے کیلئے

انہاقربت تسمع — سننے کیواسطے

(پانچوین معنے مضارع کے)

ماضي کے بعد جب اذ وغیرہ ہواور اوسکے بعدمضارع آسے
تو اوسکے معنے اسطرح بدل جاتے ہین جیسے

انه قدم اذا نا ارقد — جب مین سوتا تھا

انا تبعنہم اذہم یہربون — جب وہ بھاگ رہے تھے

انہا سرقت اذانتم ترقدون — جب تم سورہے تھے

انا ماصرخت اذانتِ ترقدین — جب تو سورہی تھي

نحن لدیہم اذہم یقتَلون — جب وہ قتل کئے جاتے تھے

(چھٹے معنے مضارع کے)

انه جعل یکتب — انہا جعلا یکتبان

انہم جعلوا یکتبون — انہا جعلت تکتب

انهما جعلتا تکتبان — انهن جعلن یکتبن

انك جعلت تکتب — انکما جعلتما تکتبان

انکم جعلتم تکتبون — انكِ جعلتِ تکتبین

انکما جعلتما تکتبان — انکن جعلتنّ تکتبن

انی جعلت اکتب — اِنّا جعلنا نکتب

( مثالین )

لم جعلت تصرخ — انهم جعلوا یضحکون

کیوں چیخنے لگا تو — وہ سب ہسنے لگے

لم جعلت تضربین — کیف جعلتم تدفون

کیون تو مارنے لگی — کیونکر تم دھکنے لگے

لِمَ جعلتنّ اذ نهیتکن تجلِسنَ — اذ انا ضربته جعل یهرب

لِمَ جعلتم تتبعوننی — انهم اذ قدموا هنا جعلوا یلعبو

انما اذا ضربت خملت تعثر — اني زجرته فجعل يضحك
اذا ضربته جعل يصرخ — كيف جعلتِ تكتبين هكذا

(عربي بناوٗ)

کیون ہنسنے لگے تم یہان — کیون بہاگنے لگے تم
کیونکر لکہنے لگا تو — ہم پوچہا نیے لگے اوس کو

(فائدہ)

طفق اور اخذ اور کرب وغیرہ بہی جعل کے معنے مین آتا ہے

(تنبیہ)

فعل تینون طرح کے مضارع کے ساتہہ آتا ہے
فعِل کبہی یفعَل کے ساتہہ نہین آتا
فعُل ہمیشہ یفعُل ہی کے ساتہہ آتا ہے

(جدول یہ ہے)




## ﴿ماضی مجہول﴾

ضَرَبَ مارا — ضُرِبَ مارا گیا

کَتَبَ لکھا — کُتِبَ لکھا گیا

طَرَدَ ہنکایا — طُرِدَ ہنکایا گیا

بَعَثَ بھیجا — بُعِثَ بھیجا گیا

سَمِعَ سنا — سُمِعَ سنا گیا

(فائدہ)

فقط (فعَل) اور (فعِل) سے (فُعِلَ) بنتاہے اور (فعُل) سے نہیں بنتا

(گردان یہہ ہے)

ضُرِبَ ضُرِبَا ضُرِبُوا ضُرِبَت ضُرِبَتَا ضُرِبنَ
ضُرِبتَ ضُرِبتُمَا ضُرِبتُم ضُرِبتِ ضُرِبتُمَا ضُرِبتُنَّ
ضُرِبتُ ضُرِبنَا

(مثالیں)

انہم اذ قدموا علینا صُرِفوا — ان الذین ظلموك ضُرِبوا
انت منَ الذین قُتِلُوا — قد سُرِقَ ما منحتني
مِن التي جلستُ لدیك وما طُرِدتَ — الی این بُعِثتُم امس
من هرب من هناك قُتِل — لو ذهبتَ هنا لك لَقُتِلتَ

انی كلما ذهبت هناك طُرِدتُ — انا ما عرفتك لما بُعِثتَ الينا
اولئك لما هربوا تُبِعُوا وقُتِلُوا اينما ثُقِفُوا
من ضحك ضُحِكَ — دعوت الذين بُعِثُوا الىّ
ظعنت عنِ الّذين ضُرِبُوا — جلست فِي الّذين ما ضُرِبُوا
دعوتُ علَى الّذى طُرِدَ

(فائدہ)

بعض فعل ایسے ہین کہ اکثر اونکا مجہول ہی استعمال ہوتا ہے

جیسے

| مَطَرَ | بَهَتَ | ذَعَرَ | غَبَنَ |
|---|---|---|---|
| برسا | حیران کیا | گھبرا دیا | نقصان دیا |
| خدع | حرم | ولد | |
| فریب دیا | مایوس کر دیا | جنا | |

(مثالین)

اولئك مُطِرُّوا اذ عطشوا — بُهِتَ الذی کفر

حُرِمتَ التی کلفتَ بها — انی ذُعِرتُ اذ صرخت

انه وُلِدَ — ما رأیتَ ماقدخُدِعتَهُ وکم غُبِنتَه

نت جُنِنتَ بها — انتِ سُرِرتِ بذلكِ

تو دیوانہ بنا یا گیا اوسکا — تو خوش کی گئی اوس سے

لقد جُدِدتَ یا هذا — لَقَد بُلِیتُ بهذا

نصیبه ور کیا گیا تو ای شخص — مبتلا هو گیا مین اس مین

نحن دُهِینَا بذاك — هم مصیبت مین پڑے اسکے سبب سے

مضارع مجہول

یفعَل یفعِل یفعُل ان تینون کا مجہول یُفعَلُ ہو تا ہے جیسے

| یَضرِب | یَعلَمَ | یَعلَم |
|---|---|---|
| مار تا هے | جانا جا تا هے | جانتا هے |

| | | |
|---|---|---|
| يُضْرَبُ | يَكْتُبُ | يُكْتَبُ |
| مارا جاتا ہے | لکھتا ہے | لکھا جاتا ہے |

(گردان)

| | | |
|---|---|---|
| يُطْرَدُ | يُطْرَدَانِ | يُطْرَدُونَ |
| تُطْرَدُ | تُطْرَدَانِ | يُطْرَدْنَ |
| ايضاً | ايضاً | تُطْرَدُونَ |
| تُطْرَدِينَ | ايضاً | تُطْرَدْنَ |
| أُطْرَدُ | نُطْرَدُ | |

(مثالين)

انهم لا يُنْصَرون — انهنّ سُحِرْنَ — اولئك سوف يُطْرَدُون
انه لا يُعْرَفُ — ذلك لا يُفْهَم — ان التى سرقت ستُقْتَل
انه اذا نظر اليك فَيُبْهَتُ

## ﴿فعل امر کا بیان﴾

| ایک | دو | جمع |
|---|---|---|
| اِفعَل | اِفعَلاَ | اِفعَلُوا |
| اِفعَلِی | ایضا | اِفعَلنَ |

(امر کا عین مضارع کے موافق رہا کرتا ہے)

| | | |
|---|---|---|
| یضرِب | سے | اِضرِب مار |
| یذھَب | سے | اِذھَب جا |
| یکتُب | سے | اُکتُب لکھ |

(ان سب کا امر گردان جاو)

| | | |
|---|---|---|
| یفتَح | یھَض | یدِف |
| یخرِق | یکتُم | یخرُج |

( مثالین )

اجلسی لدیه — اطعن من هنالك — اقتل من ضربك

اشربي ما اشربها — اطرده لم دخل علینا

اخرج من هنالك كیف دخلت — اكتموا ما سمعتم منيّ والا قتلتكم

انظروا الیه كیف یكتب — اكتبي ما سمعتِ — اجلسوا الدّي

( عربي باؤ )

جاؤ وهاں لکھه اسطرح مار اوسکو

دیتا وپاس اوسکے چھپاؤ اسکو رواله هوسا تھه اونکے

لکھو ایسا مارجسے مارا تجھکو هٹاؤ اوسکو

مارجو آوے تیرے پاس

( فائده )

امر کا الف بھی وسط کلام میں گرجاتا ہے گرانے کا طریقه

وهی هے جو اوپر گزرا

## ( فَعَالِ )

فعالِ کا وزن بھی محاورہ مین امر کے لئے اتا ہے جیسے

| | | |
|---|---|---|
| نزال | انزل | اوتر |
| تراك | اترك | چھوڑ |
| بعاث | ابعث | بھیج |
| حذار | احذر | پرہیز کر |

اسکے علاوہ اور بھی الفاظ ہین کہ اونسے بھی امر کے معنے نکلتے ہین

| | | | |
|---|---|---|---|
| شف | هلم | هات | حیهلا |
| دیکھو | کھینچو۔آؤ | لاؤ | دوڑو |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| تعال | ها | هاؤم | مه | صه |
| آو | لے | لو | ٹھہرو | چپ |

ايه — هيت اور هياك — قطك

كهو — جلدى كرو — بس كرو

علىّ به — اليك عنى

ميرى پاس اوسے لاؤ — ميرى پاس سے هٹو

(مثالين)

اليكم عنا والا ضربناكم — شف الى هؤلاء كيف يكتبون

تعال ههنا واجلس لدىّ — هاوم اقرأ واكتابي

علىّ بما كتبت — صه صه لم تصرخ

هاتي ما شربتِ — حيهلا كم تلبث ههنا



## تعجب کیلئے دو فعل ہین

مَا اَفْعَلَهٗ　　　　اَفعِلْ بِهٖ

حَسُنَ ــ حسین ہوا ــ مَا اَحسَنَهٗ ــ کسقدر حسین ہے وہ

سمع سنا　　بصر دیکھا

اسمِع بِہم وابصِرْ کسقدر سنتے ہین اور دیکھتے ہین وہ

مااکفرہ ــ کسقدر ناشکر ہے وہ

احسن بك ــ کیا حسین ہے تو

مااعلمہ واسمعہ ــ کیا عالم ہے اور کسقدر سننے والا ہے وہ

(فائدہ)

ما افعلہ اور افعل بہ مین ہ کو مفعول بہ سمجھنا چاہئے

(۴)

## نعم و بئس

تعریف کے لئے نِعمَ اور مذمت کے لئے بِئسَ کہتے ہین

احسن به نِعمَ ما کتب

کیا اچھا ہے وہ کیا خوب لکھا اس نے

بئس مافعلت　　　برا کام کیا تو نے

ساء ماتحکمون　　برا حکم لگاتے ہو تم

ساء اور بئس کے معنے ایک ہین



## ﴾حرف کا بیان﴿

حرف اوس لفظ کو کہتے هین جسے تنہا بولین تو معنی نه سمجهائی دین جیسے

کے — نے — کو — سے — وغیره

ایسے الفاظ هر زبان مین هوا کرتے هین انکے سبب سے اسم کا فعل کیے ساتهه تعلق وارتباط سمجهه مین آجاتا هے مثلا

زید غلام خالد تلوار مارا

اس عبارت مین چار اسم هین اوسکے بعد ایک فعل هے کچهه سمجهه مین نهین آتا که ان اسمون کو فعل کے ساتهه کیا تعلق هے جب یون کہین که

زید کے غلام نے خالد کو تلوار سے مارا

تو سب تعلقا[illegible]

ان حروف کے معنی سمجھنے مین اور محل استعمال یاد رکھنے
مین طلبہ کو خاص توجہ چاہئے

| | |
|---|---|
| ( ب ) ذهبتُ به | وثقتُ به |
| لے گیا مین اوسکو | بھروسا کیا مین نے اوسکا |
| ظفرتُ به | تعبتُ بما کتبتُ |
| پا گیا مین اوسکو | لکھنے سے مین تھک گیا |
| بکم شریت هذا | خرجت واذا به قدم |
| یه تو نے کتنے کو مول لیا | مین نکلا تھا که ناگاه وه آ گیا |

کانّی بِك تُقْتَلُ مجھے معلوم ہوتا ہے که تو قتل کیا جائیگا

| | |
|---|---|
| ( ل ) هذا لك | لك ذلك |
| یه تیرا ہے | تجھے اختیار ہے |
| مالك تضحك | تجھے کیا ہوا که ہنستا ہے |

من لی بهذا — کون مجھے یہه چیز دیگا کون میرا یہه کام کر دیگا

(علي) عليّ لك كذا وكذا مجهپر تمهارا اسقدر قرض هے

عتقت بما عليكِ تو پوشاک وزیور سميت آزاد هے

كتبت ماله وما عليه اوسکے نفع وضرر کو مين نے لکهه ديا

ما الذي حملك على ذلك كس چيز نے تجهے اس بات پر اماده کيا

(الي) هلم الينا الى كم تلعبون

همارے پاس آؤ کب تک کهيلوگے تم

شكوت اليه ما دُهيتُ به

اوس سے شکايت کی مين نے جس آفت مين که مبتلا هون

(مِنْ) انتَ مِنّا ما انا ممن يضحك

تو هم لوگون مين سے هے مين هسنے والون مين نهين هون

مِمّ نفيتني مجهے تونے کيون نکال ديا

عجبتُ مِمّا سمعت جو کچهه مين نے سنا اوس سے تعجب هوا

هو لا يفقه ماله مِمَّا عليه — وه اپني نفع وضرر كونهين سمجهتا

اين انتَ منه — تجهي اوس سي كيا نسبت هي

منهم من يضربني ومنهم من يشتمني
كوئي اونمين سي مارتا هي اور كوئي گاليان ديتاهي مجهكو

ما الذي تبلغِ منّي — تومبرا كيا كريگا

( عنْ ) غنيت بكم عنهم
مين مستغني هوگيا اون لوگون سي بسبب تمهارے

قد بلغني ماحملتَ عنه

معلوم هوچكا مجهي جو پيام لا يا هي تو اوسكي پاس سي

صفحت لك عما جنيت — درگزرا مين تيرے گناه سي

( في ) ماشككت فيك — مجهي تيري باره مين شك نهين هي

نغصتم عليّ ما انا فيه — تمني ميري عيش كو بي لطف كرديا

(حتی) ما طعنتهٔ حتی رفسنی
مین نے وار نہین کیا اوس پر جب تک اوس نے لات نہین ماری
من انت حتی ضربتني — تو ایسا کون ہے کہ مجھسے مار بیٹھا
حتی متی تلعبین— کب تک تو کہیلے گي
حتّام تغفل— کہان تک تو غافل رہیگا

(ک) ما انا کالذي فشل
مین وایسا شخص نہین ہون جسنے بودا پن کیا
(و) لاوالذي فطرني— کلاّ والذی خلقنی
قسم اوس کي جسنے مجھے پیدا کیا ایسا نہین ہے

(تنبیه)

بعض حروف ایسے ہین کہ اونکے صبب سے ایك بات کا دوسری بات کے ساتھہ تعلق وارتباط سمجہہ مین آجاتاہے

مثلا ( ضربَتی ) اور ( ضربتُك ) مین کچهه ربط نهین معلوم هوتا لیکن حروف کے ساتهه دیکهو کتنی صورتین ربط کے ظاهر هوتی هین

ان ضربتنی فضربتك — اذا ضربتني فضربتك

لو ضربتني لضربتك — ماضربتني لماضربتك

ضربتك اذ ضربتني — ضربتني وما ضربتك

ماضربتني لكني ضربتك — ضربتني بل قتلتني

بلغه ان ضربتك — بلغه آني ضربتك

هل انت ضربتني اَم انا ضربتك

